رات ختم ہو رہی تھی، گولکنڈہ کے برجوں اور فصیلوں پر آخری شب کے چراغ ٹمٹما رہے تھے، مغل فوجوں کی چھاؤنیوں کی سمت سے صبح کے آثار نمودار ہو رہے تھے، اورنگ زیب ٹھیکری لئے ہوئے دوبارہ لنگر حوض پر پہنچے۔ چار دیر تک ٹھیکری کو گھورتا رہا۔ اس کی دماغی کشمکش ختم ہوتی نظر نہیں آ رہی تھی۔ بادشاہ کے صبر کا پیمانہ چھلکنے لگا، انھوں نے طویل انتظار کے بعد کہا۔

"صبح کی نماز کا وقت قریب آ رہا ہے مجھے قبل طلوع آفتاب اپنے مورچوں میں واپس ہونا ہے آپ جلد کچھ کہئے۔"

چار جذبے سے لرزہ براندام تھا اس کی آنکھوں سے شعلے نکل رہے تھے۔ اس کے ہاتھ قابو میں نہ تھے ٹھیکری اس کے ہاتھ سے گر گر پڑتی تھی۔ اس نے اپنے جسم پر سے بکھرے ہوئے چیتھڑے اور پھٹے پرانے جوتے ہٹا دیئے۔ اور دامن جھٹک کر کھڑا ہوا۔ اس کی زبان سے نکلا:-

"مشیت ایزدی یہی تھی۔ میں پچاس سال سے اس قلعہ کے دامن میں گوشہ نشین تھا۔ آخر جیتے جی یہاں سے اٹھنا پڑا۔ جاؤ ان سے کہدو کہ وہ چلا گیا۔"

اورنگ زیب جب اپنی فوج میں داخل ہوئے تو جگہ جگہ اذان ہو رہی تھی انھوں نے ان بزرگوں کو حقیقت حال سے آگاہ کیا۔ ان دونوں نے فتح کی مبارکباد دی اور کہا کہ:-

"آج رات ہماری فوجیں قلعہ میں داخل ہو جائیں گی۔ اس کی حفاظت اور غیبی امداد کرنے والا وہاں سے اٹھ گیا۔ وہ چار نہ تھا بلکہ اس

ملک کے قطب تھے اور پچاس سال سے اس سلطنت کے معاون و محافظ"

دوسرے دن، رات میں مغل فوجیں قلعہ میں داخل ہوگئیں یہ اور بات ہے کہ تاریخ لکھنے والوں نے فتح کا سبب یہ بیان کیا ہے کہ ایک غدّار سپہ سالار نے قلعہ کی ایک کھڑکی کھول دی تھی اسی سے مغلوں کو فتح نصیب ہوئی۔"

ان واقعات کو بوڑھے رسالدار نے اس دلکش اور موثر پیرائے میں بیان کیا کہ سننے والوں کو محسوس تک نہ ہو سکا کہ غروبِ آفتاب کا وقت قریب آچکا ہے اور ان کو اندھیرا ہونے سے قبل ہی نئے قلعے کے ویرانے سے باہر نکل جانا چاہئے۔

---

# آخری سرفروش




"اب ہماری باری ہے، چلو۔ دوڑو۔ یہ موقع ہاتھ سے جانے نہ پائے"

حبشی محلہ میں ایک گڑبڑ مچی ہوئی ہے۔ ہر گھر سے حبشی عورتیں اور بچے بالاحصار کے صدر دروازے کی طرف بھاگے چلے جا رہے ہیں۔ عورتوں نے اپنے گھنگرالے بالوں کا چٹا بنا کر اُن پر اپنی اوڑھنیاں باندھ لیں اور دامنوں سے کمریں کس لی ہیں۔ بچے تیر و کمان ہاتھوں میں لئے ہوئے اپنی ماؤں سے ذرا آگے چل رہے ہیں۔ بعض عورتوں کی پیٹھ پر شیر خوار بچے بندھے ہوئے ہیں۔ سب فوجی گیت گاتی ہوئی دوڑ رہی ہیں۔ بعض اپنے بچوں کو سمجھا رہی ہیں کہ:-

"بابو ڈر کر بھاگ نہ جانا بڑی آزمائش کا وقت ہے۔ اپنے مالک پر قربان ہونے کا یہی موقع ہے …… دیکھو اپنے ابّا کا ساتھ نہ چھوڑنا"

ایک بچہ ٹھوکر کھا کر گر پڑتا ہے۔ ماں ایک طمانچہ مار کر اٹھاتی اور ڈانٹتی ہے:-

"ڈرپوک ابھی سے پریشان ہوگیا! اسی لئے تجھے پالا تھا؟"

—— ( ۲ ) ——

پانچسو حبشی مردوں اور عورتوں کا یہ ہجوم بالاحصار کے صدر دروازے پر پہنچ گیا۔ یہاں معمولی اوقات میں صرف پچاس حبشیوں کا پہرہ رہتا تھا اور ہر روز ان کی بدلی ہوتی اس طرح ایک دن نوکری اور پانچ دن چھٹی۔ لیکن جب سے قلعہ کا محاصرہ شروع ہوا تھا حبشی خود بخود دگنی تعداد میں اس دروازے پر موجود

رہنے لگے تھے۔ اور آج صبح سے جو یہ خبر پھیل رہی تھی کہ مغل فوجیں قلعہ میں داخل ہوگئی ہیں، جملہ حبشی سپاہی اپنی نشست گاہ پر جمع ہوگئے بارہ بجے جب ان کے بچے حسب معمول کھانا لے آئے تو انھوں نے ان کو پیار کیا، سر پر ہاتھ پھیرا۔ بعضوں نے اپنے جگر گوشوں کو گلے سے چمٹا لیا، اور ایک آدھ کی آنکھوں سے آنسو بھی ٹپک پڑے۔ ان معصوم بچوں اور ان کی بھولی بھالی ماؤں کو معاملہ کی نزاکت کا علم نہیں تھا۔ بادشاہ نے ان کے قیام کے لئے عین بالا حصار کے جنوبی دامن میں ایسی جگہ مکانات بنا دیے تھے۔ جو قلعہ کی شمال مشرق رویہ آبادی اور بازاروں سے بالکل علٰحدہ تھے۔ انھیں یہ علم نہیں ہونے پایا تھا کہ ان کا مہربان آقا ان سے ہمیشہ کے لئے جدا ہونے کو ہے۔ اور یہ کہ آج کی رات کے ساتھ گولکنڈہ کی زندگی بھی ختم ہونے والی ہے۔

بچے حیران تھے۔ ان کو اپنے اباؤں کی یہ مضطربانہ حرکتیں سمجھ میں نہیں آرہی تھیں۔ ان میں سے بعضوں نے ہمت کرکے پوچھ بھی لیا کہ:۔

"ابّا! آقا تو سلامت ہیں نا؟ کیا دشمن ابھی قلعہ کے اطراف باقی ہیں؟ ہمیں گنبدوں اور بارہ دری کی سیر کو کب لے چلوگے؟ آقا نے تو ہم کو خاص طور پر اجازت دی تھی اور وہاں جاتے وقت پہننے کے لئے بھاری کپڑے بھی بھجوائے تھے۔ کتنے دن سے ہم ان کو نہیں پہن سکے؟" بچوں کی ان معصوم باتوں نے بعض حبشیوں کو بہت متاثر کیا۔ وہ رونے لگے۔ انھوں نے کہا:۔

"تم اپنی ماؤں سے ہمارا آخری سلام کہنا اور تاکید کرنا کہ اگر ہم واپس نہ آئیں تو کچھ فکر نہ کریں ہم کو کسی نہ کسی روز اپنے پیارے آقا کے کام آنا ہی تھا

آخر ہماری زندگیاں کب تک بے مصرف گزرتیں؟ تم اپنے چھوٹے آقا شہزادہ
خدا بندہ سے ویسی ہی محبت کرنا جیسا ہم اپنے آقا تانا شاہ سے کرتے ہیں۔" جو بچے بڑی
عمر کے اور ذرا سمجھ دار تھے وہ سمجھ گئے اور اپنی ماؤں کے یہاں دوڑے ان وفادار
سپاہیوں کی جاں نثار بیویوں نے جب سنا کہ ہمارے آقا اپنے آقا پر سے قربان ہونے
والے ہیں تو انھوں نے اپنے مکانوں کو خیرباد کہا۔ وہ جن کے لئے زندہ تھیں ان کے
بغیر زندہ رہنا کیونکر گوارا کرسکتی تھیں۔ وہ بجلی کی طرح اپنے بچوں کے ساتھ شوہروں
کے آخری دیدار اور ہوسکے تو ان پر سے قربان ہونے کے لئے بے تابانہ دوڑیں۔

(۳)

حبشی عورتیں اور بچے دروازے پر پہنچنے ہی پائے تھے کہ مغل فوج سامنے
نمودار ہوئی۔ حبشی سردار نے اپنے سپاہیوں کو نشانہ باندھنے کا حکم دیا۔ چشم زدن
میں مغل فوجوں کی صف اول کی قطار زمیں بوس ہوگئی یہ بات مغل فاتحین کے
ذہن میں نہ آسکی تھی کہ انھیں ابھی ایک اور مرحلہ طے کرنا ہے۔ وہ سمجھ رہے تھے
کہ قلعہ کی سنگین فصیلوں کے فتح کرنے کے بعد اب کیا رکاوٹ حائل ہوسکتی ہے۔
وہ فتح کی خوشی میں گاتے بجاتے چلے آرہے تھے۔ انھیں کیا معلوم کہ پورے قلعہ پر
مغلوں کا قبضہ ہو جانے کے بعد بھی کوئی ایسا بے وقوف ہوگا جو فاتحین کی مزاحمت
کرے گا۔ حبشیوں کو فاتحین اور مفتوحین سے کیا علاقہ۔ وہ تو اپنا فرض ادا کرنا چاہتے
تھے۔ ان کا کام تھا کہ غیر شخص کو بادشاہ کی اجازت کے بغیر دروازے سے
گزرنے نہ دیں۔ مغل فوج نے کوئی اجازت تو نہیں لی تھی اور نہ ان حبشیوں کو
بادشاہ کے یہاں سے حکم ملا تھا کہ ان کو اندر آنے دیں۔ اس وقت ان کے

سے لئے یہی ایک صورت باقی تھی جس پر وہ عمل پیرا ہو گئے!

جب پہلی صفیں گر گئیں تو مغل پیچھے ہٹے۔ ان میں سے ایک شخص آگے بڑھا اور حبشی سردار کو آواز دی۔

"کیا تم ابھی خواب خرگوش میں ہو؟ سارے قلعہ پہ ہمارا قبضہ ہو چکا ہے۔ ہم اب بالاحصار پر قبضہ کرنے آئے ہیں۔"

حبشی سردار نے جواب دیا "کیا تمھارے یہاں ہمارے ظل اللہ کا اجازت نامہ ہے کہ ہم تمھیں اندر آنے دیں؟"

مغل نے کہا "تم لوگ ہوش میں بھی ہو یا نہیں؟ اب قلعہ پر حضرت اورنگ زیب بادشاہ غازی کی حکومت ہے۔"

حبشی نے بات کاٹ کر کہا "خدانخواستہ! ہم جب تک زندہ ہیں یہ کیونکر ہو سکتا ہے؟"

مغل نے سمجھایا۔ "تم لوگ ملازم پیشہ ہو۔ ملازم کا کام ہے جو تنخواہ دے اس کی نوکری کرے۔ اب تمھارا بادشاہ ہماری قید میں ہوگا تم ہم کو راستہ دیدو ہم سفارش کر کے مغل فوج میں تم کو ملازمت دلا دیں گے۔"

"کیا کلمۂ کفر بک رہا ہے!" ایک حبشی نے جھلا کر کہا اور فوراً اس مغل پر اپنی بندوق خالی کر دی اب کیا تھا مغلوں اور حبشیوں میں معرکہ آرائی دست بدست شروع ہو گئی۔ ایک طرف مغلوں کے گھوڑے اور جرار سپاہی تھے۔ دوسری طرف پیدل حبشی اور ان کی غریب بیویاں اور معصوم بچے!!

(۴)

جنھیں اپنی جان کی پروا نہیں ہوتی دنیا کی بڑی سے بڑی طاقت انھیں ذلیل نہیں بنا سکتی۔ حبشیوں نے ایسا مقابلہ کیا کہ سیکڑوں مغل سپاہی تہ تیغ ہو گئے۔ اس غیر معمولی

معرکہ کی خبر بالا حصار کے اندر تاناشاہ تک پہنچ گئی۔ انھوں نے حبشیوں کو کہلا بھیجا کہ :-

"مغل میری رضامندی سے آرہے ہیں۔ تم مفت کیوں اپنی جانیں کھوتے ہو"۔

جب یہ خبر حبشیوں کو پہنچی تو پیام لانے والے کو انھوں نے ڈانٹا۔

"غدّار کہیں کا ! آقا نے ہرگز ایسا نہیں کہا۔ تم سب مغلوں سے مل گئے ہو

جب تک بادشاہ خود بنفس نفیس ہمیں حکم نہ دیں گے ہمیں یقین نہ آئے گا"

یہ سن کر تاناشاہ حبشیوں کو سمجھانے کے لئے بالا حصار کے جھروکہ میں برآمد ہوئے مگر وقت گزر چکا تھا۔ وقت اور سیلاب کسی کے روکنے سے نہیں رکتا۔ جب انھوں نے دروازے پر نظر ڈالی تو تمام میدان سیاہ و سرخ رنگ کا نقشہ بنا ہوا تھا۔ جاں نثاروں کے خون کی ندیاں بہہ رہی تھیں اور جگہ جگہ سیاہ فام بچوں اور عورتوں کے اعضاء مچھلیوں کی طرح تڑپتے نظر آرہے تھے۔ بادشاہ کی آنکھوں سے بے اختیار آنسو ٹپک پڑے۔

اس قلندر صفت بادشاہ کی آنکھوں کے یہ سب سے پہلے اور سب سے آخری آنسو تھے۔

مغل سپاہیوں نے ان جاں نثاروں کی لاشوں سے اس کنویں کو بھر دیا۔

جو دروازے کے سامنے تھا اور اس طرح بالا حصار تک پہنچنے کا راستہ نکال لیا۔

ان آخری سرفروشوں کی یاد اور ان کی خاک و خون میں آلودہ سسکتی ہوئی لاشوں کا آخری منظر تاناشاہ کی آنکھوں میں چودہ سال تک پھرتا رہا۔ انہی کی یاد میں وہ اپنے قید خانے کی سختیوں اور مصیبتوں کو بھلایا کرتے تھے اور جب اُن کا وقتِ آخر آپہنچا تو انھوں نے یہ محسوس کیا کہ ان کی روح نہایت اطمینان اور آسانی سے نکل رہی ہے۔ حالانکہ ان کے سرفروش حبشی جاں نثاروں نے ان کے لئے تڑپ تڑپ کر جان دی تھی۔

# خاصے کا وقت

سلطان ابوالحسن قطب شاہ کے دربار میں مغل شاہزادہ اور وزیراعظم کے استقبال کی تیاریاں ہو رہی ہیں۔ یہ شاہی دربار دنیا کی تاریخ میں ایک انوکھی حیثیت رکھتا ہے چشم زمانہ نے شاید ہی اس نوعیت کا کوئی دربار دیکھا ہو پوری سلطنت پر دشمنوں کا قبضہ ہو چکا ہے۔ قطب شاہیوں کی رہی سہی امیدیں قلعہ گولکنڈہ سے وابستہ تھیں اس میں بھی آج صبح مغل فوجیں داخل ہوگئیں۔ دوپہر کے وقت سے کچھ قبل بالاحصار پر بھی تسلط ہو گیا۔ اب صرف شاہی محلات اور دولت خانۂ عالی باقی رہ گئے ہیں۔ ان پر بھی کوئی دم میں مغلوں کا قبضہ ہونے والا ہے۔ گویا قطب شاہی سلطنت عالم نزع میں ہے اور جس طرح انسان مرنے کے قبل ایک سنبھالا لیتا ہے اور چراغ گل ہونے سے پہلے ایک آخری جھلک دکھا جاتا ہے بالکل اسی طرح اس عظیم الشان سلطنت کے خاتمے سے قبل اس کا یہ دربار اس کے دیرینہ جاہ و جلال کا آخری نمونہ پیش کر رہا ہے۔

فانی انسانوں کے صبر و استقلال کی آزمائش کا اس سے زیادہ کٹھن وقت اور کیا ہو سکتا ہے سب اہل دربار جانتے ہیں کہ تھوڑی دیر میں یہ بارونق محفل ہمیشہ کے لئے اجڑنے والی ہے اور اس کی تباہی کے بعد معلوم نہیں اس کے آراستہ کرنے والوں اور خود ان میں سے ہر ایک کا کیا حشر ہوگا خود بادشاہ سلامت سمجھ چکے ہیں کہ گولکنڈہ کے اس روح پرور ماحول، عالیشان ایوان، مخملیں فرش زرنگار رنگین پردوں، معمور خزانوں، سجے سجائے محلات، رشک فردوس بارہ دریوں

عمر بھر کے ساتھیوں، پُرخلوص دوستوں اور وفا شعار خدمت گزاروں سے ہمیشہ کے لئے جدا ہونے کا وقت آگیا ہے۔ لیکن ان کے اور اہل دربار کے بُشرے یا کسی حرکت سے آنے والے انقلاب کا پتہ نہیں چلتا ایسا نظر آتا ہے کہ شاید یہ لوگ اپنے قریبی انجام سے ناواقف ہیں۔ ان کی فوق فطری ہمت۔ ان کا بلند پایہ وقار و تحمل اور ان کا شیوہ تسلیم و رضا دنیا میں ہمیشہ آفت زدہ اور غمزدہ انسانوں کے لئے درس عبرت بنا رہے گا۔ تانا شاہ اور ان کے آخری رفیقوں نے اپنی اس اسیری میں قلندری کی ایک ایسی مثال پیش کر دی ہے کہ دنیا کی تاریخ شاید ہی اس کا جواب دکھا سکے۔

—( ۲ )—

دولت خانۂ عالی کی ہر چیز میں تزک و احتشام اور خاص ذوق شائستگی جھلک رہا تھا جو ہمیشہ شاہی مہمانوں کے ورود کے مواقع پر ظاہر ہوا کرتا تھا۔ بالا حصار کے دروازے سے ایوان خاص تک سرخ مخملیں فرش بچھا ہوا تھا۔ نیلی نیلی وردیاں پہنے ہوئے چوبدار نقیب اور خدام حسب معمول اپنی اپنی جگہ کھڑے تھے۔ امراء و مقربان خاص اپنی اپنی نشست پر دست بستہ حاضر تھے۔

جب مغل شاہزادہ اور امراء کی سواری دروازے پر پہنچی قطب شاہی امیروں نے سیڑھیوں تک بڑھ کر استقبال کیا چوکی داروں اور بھالداروں نے شاہی سلامی دی۔ چوبداروں اور نقیبوں کی آداب آموز آوازیں بلند ہوئیں تانا شاہ نے معمول کے مطابق ایوان خاص کی سیڑھیوں تک شہزادہ کا استقبال اور اس سے معانقہ کیا اور تخت گاہ تک لیجا کر اپنے ساتھ گولکنڈہ کے نیلگوں چتر شاہی کے نیچے بٹھایا۔ یہ پہلا موقع تھا کہ قطب شاہیوں کے اس خاص شاہی چتر کے نیچے ایک دوسرے

خاندان کا شہزادہ بیٹھ رہا تھا۔ جب تانا شاہ اور مغل شہزادہ دونوں بیٹھ چکے تو قاعدہ کے مطابق مزاج پرسی کی گئی آخر میں تانا شاہ نے کہا :-

"آپ سب کو بڑی زحمت اُٹھانی پڑی۔ دکن کی آب و ہوا کو آپنے کیسا پایا؟"

—— ( ۲۷ ) ——

شاہزادہ اور اس کے ساتھی مغل امراء و سپہ سالار اس دربار کی آراستگی و اطمینان پر حیران تھے۔ ان کی سمجھ میں کچھ نہیں آرہا تھا۔ بلکہ وہ یہ تک بھول گئے تھے کہ ہم یہاں اس بادشاہ کو قید کرنے آئے ہیں لیکن اس عالم خود فراموشی کو شہنشاہ اورنگ زیب کے احکام کی یاد نے بہت جلد دور کر دیا۔ شہزادہ اصل موضوع کی طرف پلٹنے والا ہی تھا کہ باورچی خانۂ شاہی کا میر بخشی معمول کے مطابق زرق برق لباس پہنے ہوئے خادموں کے جلوس کے ساتھ نیچی نگاہیں کئے ہوئے دست بستہ تخت گاہ کی طرف بڑھا۔ اور عرض کیا "حضور بندگان اقدس خاصہ تیار ہے"

تانا شاہ نے شہزادہ اور وزیر اعظم کی طرف مُتبسمانہ نظر ڈالی اور کہا :-

"اگر شہزادہ اور دیگر اصحاب بھی اس وقت میرے ساتھ خاصہ تناول فرمائیں تو موجب خوشنودی ہوگا"

مغل شہزادہ اور امراء ایک دوسرے کی صورتیں دیکھنے لگتے ہیں۔ انھیں کوئی جواب سجھائی نہیں دیتا۔ اس عالم سکوت کو دیکھ کر تانا شاہ نے مسکراتے ہوئے کہا

"مجھے افسوس ہے کہ آپ صاحبین کو اس سے قبل اس کی زحمت دینے کا موقع نہیں ملا تھا اور نہ شاید اس وقت بھی آپ کے شایانِ شان انتظام ہوا ہے"

تانا شاہ جیسی شخصیت کی گفتگو اور کسی کو انکار کی جرأت ہو! سبھوں نے "بسرو چشم کہا" نوجوان شہزادہ سے ضبط نہ ہو سکا اس نے آہستہ وزیر سے کہا :

"یہ خاصے کا کونسا وقت ہے "

بادشاہ نے شہزادہ کا جملہ سن لیا ان کی زبان سے بے ساختہ نکلا۔

"میں اسی وقت کھاتا ہوں۔ میرے خاصے کا یہی وقت ہے۔"

——( ۴ )——

تانا شاہ اور ان کے معزز مہمان دربار سے اٹھ کر طعام گاہ کی طرف جا رہے تھے کہ بادشاہ کے ایک مقرب خاص نے جو باہر سے تیز تیز آرہا تھا سیڑھیوں کے قریب پہنچ کر مودبانہ عرض کیا کہ :۔

"حضور! سپہ سالار عبدالرزاق لاری بیہوشی کے عالم میں زخموں میں چور ایک درخت کے نیچے بے حس پڑے ہوئے نظر آئے اور انھیں نیم جان دیکھ کر بالاحصار میں لایا اور نگینہ باغ میں رکھا گیا ہے ابھی ابھی ہوش آیا تو انھوں نے بادشاہ سلامت کی خیر و عافیت دریافت کی اور کہا ہے کہ اس سے بہتر موت کیا ہو سکتی تھی کہ آقا کے قدموں کے قریب جان نکل رہی ہے۔"

بادشاہ نے اپنے مہمانوں سے کہا :۔

" اگر اجازت ہو تو اس جاں نثار کو ایک نظر دیکھ لیں!"

مہمانوں نے کہا۔ "ہم بھی اس بہادر کو دیکھنے کے مشتاق تھے ۔ ناگوار خاطر نہ ہو تو ساتھ چلیں گے۔"

— ( ۵ ) —

جب تاناشاہ اپنے وفادار سپہ سالار کے قریب پہنچے تو اس کے زخموں سے مسخ شدہ چہرے اور حالتِ کرب و بے چینی سے بیحد متاثر ہوئے۔ ان کی آواز سُن کر مجروح سپہ سالار نے اپنی پیشانی کا گوشت (جو آنکھوں پر لٹک رہا تھا) ہٹا کر بادشاہ کو دیکھا اور دبی آواز میں عرض کیا :-

"خدائے تعالیٰ حضور کی عمر و اقبال میں ترقی دے اور ہم جیسے سیکڑوں جاں نثار بندگانِ اقدس پر سے قربان ہوجائیں۔"

بادشاہ نے ہمدردانہ لہجہ میں کہا :-

"یارِ عزیز! تم نے آج شیوۂ وفا کی لاج رکھ لی، ورنہ جب عرصے سے تمھاری خبر نہ ملی تو شبہ ہوچلا تھا کہ شاید عبدالرزاق بھی میر جملہ کے مقلدوں میں شامل ہوگئے اور ہم سے بیوفائی کرکے غنیم سے جاملے مگر اب ہم کو اس شکست سے جو کچھ اثر ہوا تھا وہ، یہ دیکھ کر زائل ہوگیا کہ کم از کم تم نے آخر وقت تک منہ نہ موڑا۔ اگر تمھاری طرح اور ایک شخص ہماری فوج میں ہوتا تو آج ہمیں یہ دن دیکھنا نصیب نہ ہوتا۔"

عبدالرزاق کی زبان سے نکلا :-

"سلطان ابوالحسن قطب شاہ جیسی ہستی سے بے وفائی کرنا میرے نزدیک کفر ہے۔ میری دلی تمنا تھی کہ ظلِ اللہ پر سے اپنی جان قربان کرکے میں بھی حضرت امام مظلوم ابی عبداللہ الحسین علیہ السلام کے ساتھی بہتّر شہدا میں داخل ہوجاؤں اور خدا کا شکر ہے کہ یہ دیرینہ آرزو پوری ہورہی ہے۔ میں کبھی کا ختم ہوجاتا اگر باہر پڑا رہتا۔ یہ صرف بالاحصار

کی سوچ بچار، فضاء نگینہ باغ کا خیاباں فزا ماحول اور قربِ سلطانی کا اثر ہے
جس کی وجہ سے اس تنِ بے جان میں جان آئی اور بندگانِ عالی
کی قدمبوسی کا . . . . . ." عبدالرزاق پر پھر سے بے ہوشی طاری ہو گئی۔
بادشاہ نے اپنے مغل مہمانوں کی طرف پلٹ کر کہا:-

"یہ عجیب اتفاق ہے کہ اس وفادار سپہ سالار سے ہماری پہلی ملاقات
بھی اسی باغ میں ہوئی تھی اور آج آخری ملاقات بھی یہیں ہو رہی ہے
اس باغ میں ہم دونوں برسوں تک سلطنت کے انتظام اور مدافعت
کے مشورے کرتے رہے ہیں۔ لیکن یہ نہیں معلوم تھا کہ یہیں ایک دوسرے
سے ہمیشہ کے لئے جدا بھی ہوں گے۔"

یہ کہہ کر بادشاہ نے اپنے طبیبانِ خاص کو حکم دیا کہ فوراً علاج اور زخموں کی
مرہم پٹی شروع کر دیں اور صدر طبیب کی طرف پلٹ کر مسکراتے ہوئے کہا:-

"ایسی وفادار اور ممتاز ہستی کی خدمت ہر طبیب کو نصیب نہیں ہو سکتی"

بادشاہ طبیبوں کو ہدایتیں دے رہے تھے کہ عبدالرزاق لاری کے خون آلود
جسم میں پھر حرکت پیدا ہوئی۔ نیم جان سپہ سالار نے عرض کیا:-

"حضور میرے لئے تشویش نہ کریں، مجھے بڑی ندامت ہے کہ خاصے
کے وقت حضور کو زحمت کرنی پڑی۔ میں یہ نہیں چاہتا تھا کہ بندگانِ اقدس
یہاں تک تشریف لائیں۔ میری صرف یہ خواہش تھی کہ حضور کو اس امر کا
علم ہو جائے کہ میر جملہ اور عبداللہ خاں کی طرح عبدالرزاق احسان فراموش
ثابت نہیں ہوا۔ حضور خاصے پر تشریف لے جائیں۔ مہمانوں کو بھی زحمت

ہو رہی ہے"

تھوڑی دیر کے بعد جب بالاحصار پر مغلوں کا قبضہ ہو گیا تو قلعہ گولکنڈہ کے مشہور آفاق ہیروں، بیش بہا جواہرات، نیلگوں شاہی علم، نادر اسلحہ اور دیگر عجوبۂ روزگار اشیاء کے ساتھ عبدالرزاق کو بھی ایک پالکی میں ڈال کر مغلِ اعظم کے خیمہ گاہ میں پہنچایا گیا۔ شہنشاہ اورنگ زیب غازی نے بھی گولکنڈہ کے اس وفادار سپہ سالار کے علاج کے لئے اپنے شاہی اطبا کو خاص طور پر احکام صادر کئے اور عجیب بات یہ ہے کہ اس فاتح سلطان کی زبان سے بھی وہی الفاظ نکلے جو تھوڑی دیر پیشتر مفتوح بادشاہ کی زبان سے نکلے تھے۔ اورنگ زیب نے کہا۔

"اگر ابوالحسن قطب شاہ کے پاس عبدالرزاق جیسا اور ایک شخص ہوتا تو شاید ہی ہم گولکنڈہ فتح کر سکتے !!"

# مٹی کی کلھیا





تانا شاہ بالاحصار کے صدر دروازے سے نکل رہے تھے ۔ وہ اور مغل شہزادہ دونوں گھوڑوں پر سوار تھے ان کے بشرے ، چال ڈھال اور گفتگو سے کوئی شخص اندازہ نہیں کرسکتا تھا کہ وہ اس وقت مغلوں کے قیدی ہیں اور اپنے وطن اور پایہ تخت سے ہمیشہ کے لئے علٰحدہ ہو رہے ہیں ۔ وہ اس بے پروا انداز میں اپنے محبوب گھوڑے پر سوار تھے گویا شکار کے لئے جارہے ہیں یا اپنے مہمان شہزادہ کو تھوڑی دور تک چھوڑ آنا چاہتے ہیں ۔

سوار ہونے سے قبل بادشاہ نے اپنے امراء کا آخری سلام لیا ۔ لیکن اسی معمولی انداز میں، بادشاہ کا رعب وداب ایسا تھا کہ امرا بھی اپنے جذبات ضبط کئے ہوئے تھے ۔ جب تک بادشاہ ان کی طرف متوجہ رہے ان کی زبان سے اف تک

نہ نکلا۔ لیکن ان کے متغیر چہرے بتا رہے تھے کہ ان کی آنکھوں میں آنسوؤں کا ایک متلاطم سمندر پوشیدہ ہے۔ اتفاق کی بات تھی یا نہ معلوم جان بوجھ کر بادشاہ نے فصیلوں کے اوپر محل کے جھروکوں کی طرف نظر نہیں اُٹھائی ورنہ وہ محل کی پردہ نشینوں کو پریشان حال دیکھ کر ضرور متاثر ہوتے۔ وہ سب دروازہ کی طرف ٹکٹکی باندھی ہوئی تھیں۔ وہ نہیں چاہتی تھیں کہ یہ روز بد دیکھنا نصیب ہو مگر سچ ہے ع جو کچھ خدا دکھائے سو ناچار دیکھنا۔

آج قطب شاہی محلات کی پردہ نشین ماہ وشیں بالکل مجبور بھی نہیں تھیں انھوں نے اپنی قسمت کا آپ ہی فیصلہ کر لیا۔ وہ نہیں چاہتی تھیں کہ کوئی قوت اُن کی قسمت کا فیصلہ کرے۔ آج پہلی دفعہ وہ محسوس کر رہی تھیں کہ وہ مختار ہیں اور ناحق اب تک اپنے پر مجبوری کی تہمت لگا رہی تھیں۔ جب بادشاہ کا گھوڑا نظروں سے اوجھل ہو گیا اور دُنیا ان کے لئے تیرہ و تار ہو گئی تو انھوں نے اپنے فلک شگاف نالوں اور آہ و شیون سے بالاحصار اور محلات شاہی کو سر پر اٹھا لینا چاہا۔ لیکن اُنھوں نے سوچا کہ دم کے دم میں مغل سپاہی محل کے اندر گھس آئیں گے اور پھر نہ معلوم ہمارا کیا حشر ہو۔ انھوں نے موقع کو ہاتھ سے جانے نہ دیا اور ایک ساتھ اس عظیم الشان حوض نما باؤلی میں گرنے لگیں جو انہی جھروکوں کے پیچھے محل کے صحن میں اب تک موجود ہے۔

دوسرے روز علی الصباح مغل سپاہی خزانوں کی تلاش میں اس باؤلی کی طرف بھی پہنچے تو انھوں نے دیکھا کہ سیکڑوں عورتوں کی لاشیں پانی میں غرق ہیں جن میں بیسیوں نہایت نوعمر اور مہ جبین ہیں۔

—— ( ۲ ) ——

قلعہ کے دروازے سے نکلتے ہوئے تانا شاہ نے شہزادہ سے مسکرا کر کہا۔

"حیدرآباد کے اطراف واکناف کی پہاڑیوں کا منظر کیسا خوشنما معلوم ہوتا ہے! آپ نے کبھی ان کی سیر کی ہے؟"

اس وقت تک ان دونوں میں کافی خلا ملا پیدا ہو چکا تھا۔ شہزادہ نے جواب دیا:-

"اس کا بالکل موقع نہیں ملا۔ ہم برابر جنگ میں مشغول رہے۔ آپ کی فوجوں اور موسیٰ ندی کی طغیانیوں نے ہمیں رات دن مشکلات میں گھیرے رکھا۔ مجھے تو آپ کی طبیعت پر حیرت ہوتی ہے۔ کیا اس واقعہ کا آپ پر کوئی اثر نہیں ہوا؟"

"اثر تو ہر انسان کو ہونا چاہیئے" تانا شاہ نے سنجیدہ انداز میں کہا "لیکن اثر اثر میں فرق ہے۔ مجھے سلطنت اور حکومت کوئی ایسی عزیز نہیں تھی۔ شاید آپ جانتے ہوں گے کہ میں نے بادشاہت سے قبل چودہ سال تک قلندری کی ہے اور اپنے مرشد کی خدمت میں فقر و فاقہ کی جملہ منزلیں طے کرلی ہیں اس کے بعد یکایک مجھے شاہی محل میں پہنچا دیا گیا۔ میں اس وقت بھی مجبور تھا۔ مرشد کے حکم کی تعمیل لازمی تھی۔ اب میں شاہی محل سے نکالا جا رہا ہوں اس وقت بھی مجبور ہوں۔ اس عالم مجبوری میں شکوہ و شکایت اور رنج والم کا کیا موقع؟ ہم نے مقدور بھر کوشش کرلی کہ قطب شاہیوں کی یہ امانت قطب شاہی نسل میں واپس کردیں مگر اس میں ناکامی ہوئی اور اگر اثر ہے تو اسی کا!! دنیا والے

خیال کریں گے کہ جب تک بادشاہوں میں قطب شاہی خون رہا سلطنت بچی رہی اور جہاں ایک غیر شخص کے سپرد کی گئی اس کو زوال آگیا۔ گویا ہم اس امانت کا بار نہیں اٹھا سکے۔ اگر ہم یہ امانت اپنے لڑکے شہزادہ خدا بندہ تک پہنچا دیتے جس کی رگ رگ میں قطب شاہی خون دوڑ رہا ہے، تو ہم اپنے اس فرض سے سبکدوش ہو جاتے۔ یہی وجہ تھی کہ ہم نے آپ کی فوجوں کا مستعدی سے مقابلہ کیا اور آپ کو عرصے تک زحمتیں اٹھانی پڑیں۔ اگر اس ذمہ داری کا خیال نہ ہوتا تو پہلے ہی روز قلعے کے دروازے کھول دیئے جاتے اور خلق اللہ کا اتنا خون بہنے نہ پاتا۔ انسان انہی امانتوں کی وجہ سے اتنا پریشان ہے اور یہی امانتیں تو ہیں جن کی بنا پر وہ اشرف المخلوقات کہلاتا ہے، اور شاید دُنیا کا بادشاہ بنا کر بھیجا گیا ہے۔"

—— ( ۳ ) ——

مغل شاہزادہ پر تانا شاہ کی قلندرانہ طبیعت اور بے باکانہ گفتگو کا بڑا اثر پڑا۔ اس نے شہنشاہ اورنگ زیب کی بارگاہ میں تانا شاہ کی بڑی تعریف کی۔ یہی وجہ تھی کہ اورنگ زیب نے تانا شاہ کو گوالیار کے قلعہ میں روانہ نہیں کیا جہاں تمام شہزادے اور بادشاہ قید کئے جاتے تھے اور جہاں چند ماہ قبل ہی بیجاپور کا بدنصیب بادشاہ سکندر عادل شاہ بھی نظر بند کر دیا گیا تھا۔

ادھر مغل فوجیں گولکنڈہ اور حیدرآباد کو تاخت و تاراج کرنے اور شاہی خزانوں اور دفینوں کی تلاش میں مصروف ہوئیں اور ادھر خانمان برباد تانا شاہ اور ان کا فرزند یعنی دودمانِ قطب شاہیہ کا آخری چشم و چراغ

خدابندہ (جس کو اورنگ زیب نے بندۂ سلطان کا خطاب عطا کیا تھا) اپنے آخری قیدخانہ دولت آباد کی طرف روانہ ہوئے۔ تانا شاہ تو گولکنڈہ کو بھی قیدخانہ ہی سمجھتے تھے۔ آزادوں کو حکمرانی اور سلطنت کی بندشوں سے کیا واسطہ؟

یہ بھی عجیب وقت تھا۔ کم عمر شہزادہ اپنے پڑنانا سلطان محمد قلی قطب شاہ کی بسائی ہوئی بستی سے ایک قیدی بن کر نکل رہا ہے۔ جس سرزمین میں اس کا خاندان سیکڑوں برس سے حکمراں تھا آج اس میں اس کو سر چھپانے تک کی جگہ نہیں۔ اپنے بزرگوں کی بنائی ہوئی عالی شان عمارتوں مثلاً چارمینار، بادشاہی عاشورخانہ، دادمحل، دولت خانۂ عالی، چارمحل، خداداد محل پر وہ حسرت سے نظر ڈال رہا ہے۔ اس کو نہیں معلوم کہ ان میں سے اکثر شاہی عمارتیں صرف چند روز کی مہمان ہیں اور بہت جلد فاتحین کا دست تعدّی ان کو کھنڈروں کی شکل میں منتقل کر دیگا۔ یہ وہ عمارتیں تھیں جن کی تعمیر میں اس سرزمین کے کروڑوں روپیے صرف ہوئے تھے اور جن کو لاکھوں صنّاعوں نے سالہا سال میں بادشاہوں کے شایانِ شان بنایا تھا۔ یہ دکنی تمدن، شاہانہ عظمت اور فن تعمیر کے وہ بیش بہا خزانے تھے جن کی تباہی نے اس ملک کو ناقابل تلافی نقصان پہنچایا۔

—— ( ۴ ) ——

شہزادہ اپنے ستم زدہ باپ کے روبرو ہاتھ باندھے مودب بیٹھا تھا۔ جیسے جیسے ان قیدیوں کا میانہ آگے کو بڑھتا جاتا تھا حیدرآباد کے گلی کوچے اور محلات ان کی نظروں کے سامنے آتے جا رہے تھے۔ جب شہر سے نکل کر

حسین ساگر کے تالاب پر پہنچے اور کٹہ پر سے گزرنے لگے تو شہزادہ کو تالاب کا پانی دیکھ کر پیاس معلوم ہونے لگی۔ اس نے باپ سے اس کا ذکر کیا۔ تانا شاہ کو اپنی عمر میں پہلی دفعہ ایسی پریشانی لاحق ہوئی۔ اس کے ساتھ آب خاصہ کے ملازم اور خدمتگار رہتے تھے۔ شہزادہ نے چاندی سونے کے برتنوں کے سوا کسی اور برتن میں پیا ہی نہ تھا۔

جیسے جیسے حسین ساگر کے کٹے پر بڑھتے جارہے تھے تالاب سامنے آرہا تھا یہاں تک کہ شہزادہ کو پانی ہی پانی نظر آنے لگا اور اس منظر نے اس کی پیاس میں اور بھی اضافہ کر دیا۔ اس نے پھر اپنے باپ سے اپنی تشنگی کا اظہار کیا تانا شاہ نے میانے سے باہر نظر ڈالی۔ ذرا جھک کر دیکھا تو آگے پیچھے دائیں بائیں ہر طرف ننگی تلواریں لئے ہوئے سپاہی ہی سپاہی نظر آئے۔ بادشاہ اسی طرح باہر کی طرف دیکھ رہے تھے کہ ان کو دور ایک سقہ نظر آیا جو فوجوں کے گذرتے وقت گرد و غبار کو روکنے کے لئے سڑک پر پانی چھڑکا کرتا تھا۔ بادشاہ نے قریب کے سوار کو اشارہ کیا کہ سقہ کو بلائے مغل سپاہی کئی ماہ کے محاصرہ کے دوران میں تانا شاہ کی قلندر منشی، بلند حوصلگی اور غریب پروری سے واقف ہو چکے تھے۔ اور اس کے اتنے گرویدہ ہو گئے تھے کہ ان میں سے اکثروں کی آرزو تھی کہ اس بے نیاز ہستی کی کوئی خدمت بجالائیں

——( ۵ )——

غریب سقہ پریشان تھا کہ اس کے یہاں پانی پلانے کے لئے میانہ نشینوں کے شایانِ شان کوئی برتن نہیں ہے۔ بادشاہ نے اس مٹی کی کلھیا کی طرف اشارہ کیا جو اس کے بائیں ہاتھ میں تھی اور جس سے وہ غالباً سپاہیوں کو پانی پلاتا تھا۔ سقہ نے اسی مٹی کی کلھیا کو پانی سے بھر کر میانے میں بڑھا دیا۔

جب شہزادہ نے پانی پی کر سقہ کو کلھیا واپس کی تو تاناشاہ نے اپنی انگلی سے انگوٹھی نکال کر اس مٹی کی کلھیا میں ڈال دی۔ یہ آخری دولت تھی جو اتفاقاً آخری قطب شاہی تاجدار کے ساتھ گولکنڈے سے جا رہی تھی۔ اس کو دیدینے کے بعد تاناشاہ کے پاس گولکنڈہ اور حیدرآباد کے مشہور آفاق خزانوں کا ایک حبہ بھی نہیں رہا۔

غریب سقہ مٹی کی کلھیا میں روشنی دیکھ کر حیران رہ گیا۔ تمام فوج میں یہ خبر مشہور ہوگئی۔ شہنشاہ اورنگ زیب کے جاسوس ہر طرف پھیلے ہوئے تھے۔ انھوں نے شہنشاہ کو بھی اطلاع کی۔ کہا جاتا ہے کہ انھوں نے سقہ کے لئے دو سو روپیے روانہ کئے اور کئی ہزار کے ہیرے کی وہ انگوٹھی منگوالی۔

# گولکنڈہ کے تاریخی آثار
# کی
# موجودہ حالت

قلعہ محمد نگر گولکنڈہ کے کھنڈروں اور آثار میں ایک رفیع المرتبت قوم کی صدیوں کی کشمکش حیات اور اس کی قابل رشک تہذیب و تمدن کی بے پایاں تاریخ مضمر ہے۔ قطب شاہوں کے زوال اور گولکنڈہ کی تباہی کو آج ڈھائی سو سال سے زیادہ عرصہ گزر چکا لیکن اب تک اس کی عظمت کے آثار نمایاں ہیں اور وہ مقناطیسی کشش باقی ہے جس نے دکن کے اس کوہسار کو مختلف اقطاع عالم کے سیاحوں اور صاحب کمالوں کا مرکز اور گہوارہ بنا دیا تھا۔ اور اب بھی اس کا روح پرور ماحول اور خوشگوار فضا، اہل ذوق کو دور دور سے اس کی زیارت کے لیے کھینچ لاتی ہے۔ کوئی دن ایسا نہیں گزرتا کہ قلعہ گولکنڈہ کی طرف سیر و سیاحت کے لئے کوئی نہ کوئی جماعت بڑھتی نہ دکھائی دیتی ہو۔

گولکنڈے میں داخل ہونے کے بعد ہر شخص کے قدم خود بخود اس کے فلک بوس بالاحصار کی طرف اٹھتے ہیں۔ یہ بالاحصار بجائے خود ایک قلعہ ہے اور اصل میں اس کی رفعت و استحکام سے متاثر ہو کر سلطان قلی قطب شاہ بانیٔ سلطنت نے اس کو اپنا پایۂ تخت قرار دیا تھا لیکن اس کی آبادی اس عشرت کے ساتھ بڑھتی گئی کہ اس کے

اطراف ایک نیا شہر آباد کرنا پڑا اور اصل قلعہ کو صرف شاہی محلات اور کارخانوں
کے لئے مخصوص کر دیا گیا جس کا نام بالا حصار مشہور ہو گیا۔

اس بالا حصار میں چار پانچ چیزیں اس گئی گزری حالت میں بھی نہایت دلچسپ اور قابل توجہ ہیں۔ سب سے پہلے اس کوہسار کی بلند ترین چوٹی پر کی وہ مشہور دو منزلہ عمارت ہے جو عوام میں تاناشاہ کی گدّی کے نام سے مشہور ہے اور میلوں سے نظر آتی ہے۔ یہاں تک پہنچنے کے لئے سیکڑوں پختہ اور وسیع سیڑھیوں کی چڑھائی چڑھنی پڑتی ہے۔ اور جب ایک دفعہ کوئی اس بلندی پر پہنچ جاتا ہے تو اس کی نگاہ میں نشیب و فراز یکساں ہو جاتے ہیں۔ جو عمارتیں، گنبد، مینار اور پہاڑیاں شہر حیدرآباد اور قلعہ محمد نگر کے بسنے والوں کو نہایت بلند دکھائی دیتی ہیں بالا حصار پر سے ان کو دیکھئے تو ان کی ساری بلندیاں پستیوں میں منتقل ہوتی نظر آتی ہیں۔ کیا تعجب ہے کہ سلطان محمد قلی اور ابوالحسن تاناشاہ کی نظروں میں مسلمان اور ہندو اور شیعہ وسُنی اسی وجہ سے برابر تھے کہ وہ ایک ایسی جگہ سے دیکھنے کے عادی ہو گئے تھے جہاں سے بلند و پست، نشیب و فراز یکساں تھے۔

دوسری چیز جو اس بالا حصار کے ہر سیاح کو متاثر کرتی ہے وہ چوٹی تک جانے والے زینہ دار راستہ پر باؤلیوں، مسجدوں اور مندروں کا سلسلہ ہے جو ظاہر کرتا ہے کہ قطب شاہوں کو اپنی ہر مذہب و ملت کی رعایا اور ملازمین کے آرام و آسایش اور پاسداری کا کتنا خیال تھا۔ خاص بادشاہی احاطہ میں محلات اور شاہی نشست گاہ کے قریب مندروں کا پایا جانا بے نظیر مذہبی رواداری کا بہترین ثبوت ہے۔

تیسری چیز نگینہ باغ ہے جو بالاحصار کے دروازے میں داخل ہوتے ہی سیدھی طرف ملتا ہے اور جس کا تذکرہ وفاشعاری اور دیانت کی تاریخ میں ہمیشہ نمایاں رہے گا۔ اس کی شکستہ روشیں اور تالاب نما باؤلی اب بھی اس قدیم منظر کو یاد دلاتی ہے جو قطب شاہوں کے ذوق کا ایک لاجواب نمونہ تھا۔ اسی باغ میں مشہور آفاق اور وفاکیش سپہ سالار عبدالرزاق لاری زخموں میں چور پایا گیا تھا۔ اور اسی میں بالاحصار کا وہ خفیہ دروازہ بھی ہے جو ضرورت کے وقت محصورین کے کام آتا تھا۔

نگینہ باغ کے بالکل مقابل یعنی بالاحصار کے دروازے میں داخل ہوتے ہی بائیں جانب جو بلند عمارتیں نظر آتی ہیں وہ شاہی محلات اور کارخانہ جات سے متعلق ہیں۔ ان میں بعض پانچ پانچ چھ چھ منزلہ ہیں یہ عمارتیں کچھ اس طرح بنائی گئی تھیں کہ نئے شخص کی ان پر نظر بھی نہیں پڑ سکتی۔ لیکن ایک دفعہ ان میں داخل ہو جائیے تو حرم سراؤں کی اس وسیع اور روحانی فضا سے نکلنا دشوار ہو جائے۔ بعض محل اب تک اچھی حالت میں ہیں اور قدیم شاہی فرودگاہوں کے باقی ماندہ آثار ہونے کی وجہ سے نہایت اہم اور قابلِ حفاظت ہیں۔ تسخیر گولکنڈہ کے وقت مغلوں کا پہلا گولہ انہی محلات میں گرا تھا کیونکہ حملہ آوروں کا خیال تھا کہ محلات پر گولہ باری کی جاوے گی تو نازنینانِ حرم بادشاہ کو مجبور کر کے قلعہ کے دروازے کھلوا دیں گی۔

ان وسیع محلات کے تہہ خانوں، حماموں اور بالائی منزلوں کے حوضوں کے آثار جو سجائے خود عظیم الشان ہیں اور دیکھنے والے کو خاص طور پر

متاثر کرتے ہیں ۔ انہی محلات کے بیرونی صحن میں وہ وسیع حوض نما باؤلی ہے جس میں گر کر تاناشاہ کے بالاحصار سے نکلتے ہی شاہی حرم کی عفت مآبوں نے خودکشی کر لی تھی اور اس میں مغلوں کو بیسیوں مہ جبینوں کی لاشیں مچھلیوں کی طرح تڑپتی ہوئی ملی تھیں ۔

چوتھی چیز جس کو دیکھ کر بالاحصار کی سیر کرنے والے متحیر رہ جاتے ہیں پانی کا ایک غیر معمولی انتظام ہے ۔ بلند سے بلند عمارت اور پہاڑی کی اونچی سے اونچی چوٹی بھی پانی کے انتظام سے محروم نہیں رہی ہے ۔ شاہی محلات میں ہر منزل پر پانی پہنچایا گیا تھا اور سب سے اوپر کی چاندنی پر حوض بنائے گئے تھے ۔ ان کے آثار اس وقت تک موجود ہیں ۔ پانی کے مضبوط اور چوڑے نل ہر جگہ دیواروں میں اب بھی نظر آتے ہیں ۔

بالاحصار کے اصل دروازے تک پہنچنے سے کچھ قبل لنگر حوض کی طرف سے آتے ہوئے راستے کے دونوں طرف دو بلند برج نما کماندار عمارتیں نظر آتی ہیں ۔ یہ حبشی سپاہیوں کی نشست تھی اس کے اوپر شاہی نقارخانہ بھی تھا ۔ یہ دونوں طاق نہایت عظیم الشان اور نقش و نگار سے آراستہ ہیں سیدھی طرف کے طاق کے محاذی سڑک پر جو چبوترہ سا بنا ہوا ہے وہ اصل میں ان وفادار حبشیوں کی قبر ہے جنھوں نے آخر وقت تک شکست نہ مانی اور اپنے آقا پر قربان ہوگئے ۔ یہاں پہلے ایک کنواں تھا جو ان وفا پیشہ حبشیوں کی پیاس ان کی زندگی میں بجھایا کرتا تھا اور عجیب بات ہے کہ آخر وقت میں بھی اسی کنوئیں نے ان کے ذوق فنا کو بھی سیراب کیا ۔ مغل فوجیوں نے ان کی بیویوں

اور بچوں کی تڑپتی ہوئی لاشوں کو اسی کنویں میں ڈال کر اپنے لئے بالاحصار کے اندرونی دروازے تک پہنچنے کا راستہ صاف کر لیا تھا۔

ان بلند طاقوں والے نقارخانہ سے گزر کر بائیں طرف پلٹیے تو بالاحصار کی بیرونی فصیل کے ساتھ ہی شاہی محلات کے جھروکے کے نیچے جلوخانۂ عالی کا وہ وسیع میدان نظر آتا ہے جس میں شاہی سلامی کے لئے قطب شاہی فوجیں جمع ہوا کرتی تھیں۔ اس جلوخانہ میں اس اونچی کمان میں سے فوجیں داخل ہوتی تھیں جو شاہی جھروکے کے عین مقابل میدان کے دوسری جانب بوسیدہ حالت میں موجود ہے۔ اس کمان میں پہنچتے ہی سپاہیوں کی نظر پہلے اس مسجد پر پڑتی تھی جو اس جلوخانے کے وسط میں بنائی گئی تھی اور جس کے شکستہ در و دیوار اب تک باقی ہیں۔ اس مسجد کے بالکل پیچھے بالاحصار کی فصیل کے اوپر شاہی جھروکے کے آثار ہیں جہاں سے بادشاہ سلامی لیا کرتے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ خانوادۂ قطب شاہیہ کے خدا پرست بادشاہوں نے انتظام کیا تھا کہ فوج کی سلامی ظل اللہ کے ساتھ ساتھ خدائے تعالیٰ تک پہنچے کیونکہ صحیح معنوں میں ہر بندگی اور اظہارِ نیاز خدا ہی کی بارگاہ کے لئے سزاوار ہے۔ کمان، مسجد اور شاہی جھروکہ، تینوں اس اہتمام سے بنائے گئے ہیں کہ کمان میں داخل ہو کر شاہی جھروکہ کے مقابل ہونے کے لئے مسجد تک بڑھ کر سامنے کھڑا ہونا ضروری ہے۔

جلوخانہ عالی سے جنوب کی طرف قلعہ کی جو فصیل نظر آتی ہے۔ اسی میں وہ مشہور و معروف کا غذی برج ہے جس کو منہدم کرنے کے لئے محاصرین کو

بڑی دقتیں اٹھانی پڑی تھیں اور فتح گولکنڈہ سے ایک روز قبل جب انھوں نے اس کو بہت کچھ مسمار کردیا تو قطب شاہی نقاشوں اور صنعت گروں نے اس کو راتوں رات کا غذ اور کپڑے سے تیار کردیا تھا۔ برج کیا ہے؟ ایک چھوٹی سی گڑھی ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ اس کو خاص طور پر آراستہ کیا گیا تھا۔ اس کی برجیاں، کمانیں اور ستون نہایت صاف اور بہترین پتھر سے تراشے گئے ہیں اس کا زیادہ تر حصہ منہدم ہوگیا لیکن باقی ماندہ آثار سے اس کی اصلی شان وشوکت اب بھی نمایاں ہے۔ اگرچہ مغلیہ عملداری میں اس کی مرمت کی گئی تھی لیکن یہ علانیہ ایک بدنما پیوند معلوم ہوتی ہے۔ کاغذی برج سے کچھ فاصلہ پر موسیٰ برج بھی نظر سے گزرتا ہے جس کے کتبے کو تاریخ گولکنڈہ میں خاص اہمیت حاصل ہے۔

موسیٰ برج اور فتح دروازے کے درمیان کئی عالیشان عمارتوں کے کھنڈر دکھائی دیتے ہیں جن میں "دیوان کا محل" بہت کچھ محفوظ ہے اور ضرورت ہے کہ اس کی حفاظت کی جائے۔ مشہور ہے کہ گولکنڈہ کا احسان فراموش وزیر اعظم محمد سعید میر جملہ ابتداءً اسی میں رہتا تھا اور پھر تانا شاہ کے عہد میں مشہور دیوان اکنا مادنا بھی اسی میں قیام پذیر تھے۔ یہ عجیب اتفاق ہے کہ اسی ایک محل کے سایہ میں دو مختلف فطرت کے وزیروں نے دن گزارے ہیں۔ اسی محل میں میر جملہ نے اپنے فائدہ کے لئے ملک و مالک کو نقصان پہنچانے کے منصوبے باندھے تھے اور اسی محل میں گولکنڈہ کے آخری وزراء اکنا مادنا نے ملک و مالک کی راہ میں اپنی جانیں قربان کردیں۔

حبشیوں کی مذکورۂ بالا "نشست" سے ملحق جانب شمال مسجد صفا اور اس کے برابر حلبی حویلی سے لگی ہوئی عاشور خانہ کی عمارت ہے۔ مسجد صفا گولکنڈہ کی وہ مشہور قدیم ترین جامع مسجد ہے جو قطب شاہی سلطنت کے بانی سلطان قلی کی وفا شعاری اور آقا پرستی کا زندہ جاوید ثبوت ہے۔ اس کے کتبہ کو خاص تاریخی اہمیت حاصل ہے۔ اس میں محراب کے قریب گولکنڈہ کا پہلا بادشاہ ننانوے سال کا بوڑھا سلطان قلی قطب شاہ عین حالتِ سجدہ میں شہید کیا گیا تھا۔

عاشور خانہ کی وسطی عمارت اب باقی نہیں ہے لیکن اس کے اطراف کے کمرے اور دالان محفوظ ہیں جن میں آج کل گولکنڈہ کا سرکاری مدرسہ ہے۔ عاشور خانہ کی اصل عمارت غالباً لکڑی کے بلند اور منقش ستونوں پر قائم تھی جن کے آثار اب تک باقی ہیں۔ دالان کے سامنے ایک ایک پتھر سے ترشی ہوئی بڑی بڑی کشتیاں حوض اور برتن اب بھی اصلی جگہ پر رکھے ہوئے ہیں۔ عقبی کمروں میں لکڑی کے تمام شکستہ جہاز، خوشنما عود دان اور دیگر سامان پڑا ہوا ہے۔

عاشور خانے سے ذرا پیچھے ہٹ کر ہاتھیوں کا کوٹھا ہے جو ایک حد تک صحیح و سالم موجود ہے۔ اس کوٹھے کے عقب میں شاہی شتر خانہ تھا لیکن اب اس جگہ فوجی دواخانہ اور ڈاکٹر کا مکان بن گیا ہے۔

ہاتھی کوٹھے اور عاشور خانہ کے درمیان جو اونچا دروازہ اور نقار خانہ وغیرہ ہے وہ موتی محل کے عقبی حصہ سے متعلق ہے۔ قدیم زمانے میں یہی اصلی قطب شاہی محل کا بڑا دروازہ تھا لیکن آصفی دور میں جہاں اس قدیم شاہی محل میں اور بہت سی ترمیمیں کی گئیں یہ دروازہ بھی بیکار ہو گیا اور شمالی رخ پر

جو دروازہ ہے اس کو اصل دروازہ قرار دے کر اس کے سامنے جلوخانہ وغیرہ تعمیر کر دیا گیا۔ آج کل اسی دروازے سے سیر کرنے والے ان محلات میں داخل ہوتے ہیں اور ہاتھی کوٹھے کے قریب کا دروازہ ہمیشہ بند رہتا ہے۔ اسی طرف کے حصہ میں نواب مبارز الدولہ بہادر برادر حضرت آصفجاہ رابع نظربند کئے گئے تھے۔ موتی محل کے متعدد حصے اب بھی رہائش کے قابل ہیں۔ یہ ایک محل نہیں بلکہ نو محلات کا مجموعہ ہے جس میں بعض خاص محل اور دیوان خانے اچھی حالت میں ہیں

مسجد صفا اور عاشور خانہ کے عقب سے جو سڑک جانب مغرب جاتی ہے اس کے ختم پر وہ زبردست برج ہے جس پر فتح رہبر توپ رکھی ہوئی ہے اور جہاں سے قطب شاہی گنبدوں اور بالا حصار کے عقبی حصہ کا نہایت دلکش منظر دکھائی دیتا ہے۔ اس برج کے راستہ میں ایک فوجی کوٹھا، مسجد اور باولی بھی قابل دید ہے۔ جہاں سے جنازے قلعہ کے باہر نکالے جاتے تھے۔

اسی سڑک کے جانب شمال اس باغ کے آثار بھی موجود ہیں جس میں ریشم کے کیڑوں کی پرورش کی جاتی تھی اور گولکنڈے کے ریشم کے کارخانے تھے۔ اس سڑک سے گنبدوں کی طرف جانے کے لئے جو راستہ نکلتا ہے اسی پر وہ تالاب نما کٹورا حوض واقع ہے جو غیر معمولی وسعت اور تعمیری خوبیوں کے لحاظ سے دنیا کے بزرگ ترین حوضوں میں شمار کیا جاتا ہے۔ گولکنڈہ کے خوش طبعوں نے ایک ایسے وسیع حوض کا نام "کٹورا حوض" قرار دے کر اپنی عالی ہمتی کا خوب ثبوت دیا ہے۔ جو قوم اتنے بڑے حوض کو ایک کٹورا حوض سمجھے اس کے نزدیک ایک واقعی بڑا حوض کتنا بڑا ہو سکتا ہے!! اس حوض کے متعلق عوام میں عجیب و غریب

قصے اب تک مشہور ہیں۔

قلعہ گولکنڈہ کے ان قابل دید مقامات کے بعد سیر کرنے والے نئے قلعہ کا رُخ کرتے ہیں نیا قلعہ اصل میں سلطان عبداللہ قطب شاہ کے عہد میں تعمیر کیا گیا تھا جب میر جملہ کی سازش سے اورنگ زیب نے پہلی دفعہ گولکنڈہ پر حملہ کیا تو اسی مقام پر اپنے مورچے قائم کئے تھے۔ یہ ایسی اہم جگہ ہے کہ یہاں سے گولہ باری کی جائے تو قلعہ کی آبادی کو بُری طرح نقصان پہنچ سکتا ہے۔ جب اورنگ زیب سے صلح ہوگئی تو سلطان عبداللہ قطب شاہ نے مغلوں کے مورچوں اور برج کے اطراف فصیل بنا کر اس مقام کو بھی قدیم قلعہ سے ملا دیا اور اس نئی فصیل میں ایک برج اتنا بلند اور مستحکم بنایا گیا کہ دشمن اس طرف سے حملہ کرنے کی جرأت ہی نہیں کرسکتا۔ چنانچہ جب شہنشاہ اورنگ زیب نے دوبارہ تاناشاہ کے عہد میں گولکنڈہ پر چڑھائی کی تو اس دفعہ اُس کا رُخ بالکل چھوڑ دیا اور جنوب کی طرف سے حملہ آور ہوا۔

اس رفیع الشان برج کے علاوہ نئے قلعہ میں اور دو تین چیزیں دلچسپ ہیں۔ ایک تو بارہ دری ہے جس میں متعدد عالیشان حوض بنائے گئے ہیں جو ایک ہی سلسلہ میں دور تک چلے گئے ہیں۔ یہ نہایت فرحت کا مقام تھا اور قطب شاہی عہد میں اہل گولکنڈہ کی بہترین تفریح گاہ سمجھا جاتا تھا۔ اس بارہ دری میں حضرت آصفجاہ ثانی بھی اکثر تفریح کے لئے تشریف لے جاتے تھے۔ اس بارہ دری پر ایک مضمون "غیبی امدادی" میں ہم نے تفصیل سے روشنی ڈالی ہے۔

نئے قلعہ کا "تھیان کا درخت" بھی بے حد مشہور ہے اور گولکنڈہ کا

ہر اجنبی سیّاح اس کو دیکھے بغیر قلعہ سے واپس نہیں لوٹتا۔ اس کا پیڑ بالکل پہاڑ نما ہے یہ ایک سو پندرہ سولہ فٹ چوڑا ہے۔ اگر اس کے ایک طرف کھڑے ہو کر بآوازِ بلند گفتگو کی جائے تو دوسری طرف سنائی نہیں دیتی اس کے پوست پر ہاتھی کی کھال کی طرح جھریاں پڑی ہوئی ہیں اور جہاں جہاں سے شاخیں نکلی ہیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہاتھی سونڈ اُٹھائے کھڑے ہیں۔ شاید اسی لئے اس کو ہتھیان کا درخت کہتے ہیں۔ اس پیڑ کے اندر پچاس فٹ مربع رقبہ کا ایک کھوکھلا حصہ ہے جو بالکل گنبد کی طرح بن گیا ہے اس کی تفصیل ہم نے ایک مضمون "کھویا ہوا چاند" میں بھی بیان کی ہے۔

ہتھیان کے درخت کے قریب ایک دو منزلہ مسجد ہے جس کی نیچے کی منزل مسافر خانہ یا خانقاہ کا کام دیتی ہوگی۔ اس مسجد کے دروازہ پر نہایت پاکیزہ خط میں متعدد کتبے لگے ہوئے تھے جو اب گر گئے ہیں اور سیڑھیوں کے قریب موجود ہیں بہت ممکن ہے کہ یہ مسجد اور نیچے کے کمرے ان لوگوں کی آسائش کے لئے بنائے گئے ہوں جو آئے دن اس عجیب درخت کے تماشے کے لئے آتے رہتے ہیں۔ نئے قلعہ میں ایک اور خوب صورت قطب شاہی مسجد اور زنگ زیبی برج کے قریب واقع ہے یہ نہایت سلیقہ سے بنائی گئی تھی۔ اس کی چار دیواری اور کمانوں اور دروازوں کے لئے خاص اہتمام سے پتھر تراشا گیا تھا۔

بالاحصار، قلعہ محمد نگر، اور نئے قلعہ میں اور سیکڑوں دلچسپیاں اور یادگار تاریخی آثار ہیں، اور ان سے زیادہ یہ چیزیں قلعہ کی فصیلوں کے باہر دور تک

پھیلی ہوئی ہیں لیکن کس میرسی کی حالت میں پڑی ہیں۔ مہذب ممالک میں اسلاف کی اسی قسم کی بیش بہا یادگاروں کی حفاظت اور ان سے استفادہ کے لئے طرح طرح کی تدبیریں کی جاتی ہیں۔ ہمارے ملک میں بھی ان امور کی طرف ابھی ابھی توجہ شروع ہوئی ہے اور کوئی تعجب نہیں کہ گولکنڈہ کے آثار اگر یورپی ممالک کے قدیم آثار نہیں تو کم از کم برطانوی ہند کے قدیم آثار کی طرح محفوظ ہو جائیں گے اور ماہرین فن اور تاریخ داں ان کے متعلق ابنائے وطن کو تفصیلی معلومات سے آگاہ کرتے رہیں گے۔

بیرون قلعہ کے آثار میں قطب شاہی گنبد سب سے زیادہ محفوظ اور اچھی حالت میں ہیں۔ اُن کی حسن کارانہ خوبیوں، تعمیری خصوصیات، اور سنگرفیض آثار کی خوش منظری اور پر لطف فضا کے متعلق کچھ لکھنا تحصیل حاصل ہے۔ روئے زمین پر کم مقام ایسے ہیں جہاں ایک ہی احاطہ میں اس کثرت سے اور ایسے عالیشان گنبد موجود ہوں۔ اسی طرح بہت کم شاہی خاندان ایسے ہوں گے جن کے تمام افراد کی قبریں قطب شاہی مقبروں کی طرح ایک ہی جگہ پر واقع ہوں۔ یہ مقبرے اپنی تعمیری گوناگونیوں، اور ساخت وضع قطع، اور نقش و نگار کے تنوع کی وجہ سے نہ صرف سطحی نظر سے سیر و سیاحت کرنے والے کے لئے بے انتہا دلچسپی کے سامان پیدا کرتے ہیں بلکہ ماہرین فن کے لئے بھی ہمیشہ استفادہ اور تحقیق، غور و خوص کا باعث بنے رہیں گے۔





سلطان قلی قطب شاہ بانی سلطنت
۸۴۹ (۹۲۴ تخت) ۹۵۰

حیدر قلی ۹۵۰ قتل ؟ — یار قلی جمشید قطب شاہ ۲ ؟ - (۹۵۰ تخت) ۹۵۰ — قطب الدین — عبدالکریم — دولت قلی — ابراہیم قلی قطب شاہ ۴ — زوجہ مصطفیٰ خان اردستانی

سبحان قلی ۳ ۹۵۰ - ۹۵۶ — عبدالقادر ۹۷۰ - ۹۷۸ — حسین قلی ۹۶۸ - ۹۹۶ — محمد قلی قطب شاہ ۵ ۹۷۳ - ۱۰۲۰ — عبدالفتاح ۹۸۵ - ۱۰۰۳ — خدابندہ ۹۸۴ - ۱۰۲۰ — محمد امین ۹۵۹ - ۱۰۰۴ — زوجہ ابراہیم عادل شاہ

سلطان محمد قطب شاہ ۶ ۱۰۰۱ (۱۰۲۰ تخت) ۱۰۳۵ — زوجہ شاہ محمد عرب شاہ

حیات بخشی بیگم
عقد ۱۰۱۶ - ۱۰۷۷

عبداللہ قطب شاہ ۷ ۱۰۲۳ (۱۰۳۵ تخت) ۱۰۸۳ — ابراہیم میرزا ؟ - ۱۰۳۷ — قلی مرزا ؟ - ۱۰۵۳ — مرزا کمال — زوجہ محمد عادل شاہ عقد ۱۰۴۳ — شاہ خوندکار

زوجہ نظام الدین احمد ۱۰۴۰ (عقد ۱۰۶۲) ۱۰۸۷ — زوجہ شہزادہ محمد سلطان (عقد ۱۰۶۶) بس — زوجہ ابوالحسن قطب شاہ ۸ تخت ۱۰۸۳ معزولی ۱۰۹۸ وفات ۱۱۱۱ — علی عادل شاہ ثانی

بندۂ سلطان — زوجہ عنایت خاں — زوجہ سکندر عادل شاہ

# جناب ڈاکٹر زور صاحب کی گولکنڈہ

## سے متعلق دوسری کتابیں

۱۔ گولکنڈے کے ہیرے۔ | ۱۲ افسانے ۸ تصاویر ۱۴۶ صفحات

قیمت مجلد ۱۲؍ (سیر گولکنڈہ کا دوسرا حصہ)

گولکنڈے کے ہیرے تمام دنیا میں مشہور ہیں ان کی قدر و قیمت چمک دمک ہر زمانے میں باقی رہی اور ہمیشہ باقی رہے گی۔ ان کی طرح گولکنڈہ کے اکثر کردار بھی ہیروں سے کم نہ تھے ان دونوں کے دلچسپ قصے اس کتاب میں درج ہیں اس مجموعے کے ہر فسانے کے پڑھنے میں اتنی ہی خوشی ہوتی ہے جتنی کے ہیرے ملجانے پر ہوگی۔ گولکنڈہ کی کوئی سیر و تفریح اس کتاب کے بغیر مکمل نہیں ہوسکتی جو گولکنڈہ دیکھ چکے ہیں وہ جب یہ افسانے پڑھتے ہیں تو محسوس کرنے لگتے ہیں کہ ہم نے کچھ نہیں دیکھا۔ اور جنھوں نے کبھی گولکنڈہ کی سیر نہیں کی ان کے دل میں ان کو پڑھنے کے بعد گولکنڈہ کی سیر کی اُمنگیں موجزن ہوتی ہیں۔

سوانح محمد قلی قطب شاہ | حیدرآباد کے بانی اور اُردو کے پہلے صاحب دیوان شاعر اور سلسلۂ رفیعۂ

قطب شاہیہ کے پانچویں حکمراں سلطان محمد قلی قطب شاہ کی حیات اور کارناموں کا مفصل تذکرہ ہے۔ یہ کتاب تاریخی اور ادبی حیثیتوں سے ایک بڑا کارنامہ ہے۔ جناب ڈاکٹر زور صاحب نے برسوں کی تحقیق اور کاوش کے بعد یہ کتاب تحریر فرمائی ہے تاریخی واقعات کو اپنے خاص ادبی انداز میں اس طرح دلچسپ بنا کر پیش کیا ہے کہ کتاب بغیر ختم ہوئے ہاتھ سے نہیں چھوٹتی۔ تاریخی آثار کی کئی تصاویر بھی شریک ہیں جس سے کتاب کی دلکشی بڑھ گئی ہے۔ جلد کو محفوظ رکھنے کے لئے ایک خوشنما گرد پوش لگایا ہے۔ طباعت وکتابت دیدہ زیب صفحات (۵۰۰) قیمت مجلد (صہ)

۴) **میر محمد مومن** | سلطنت قطب شاہیہ کے مشہور پیشوا سلطان محمد قلی قطب شاہ کے وزیر اعظم حیدرآباد کے مشہور تعمیر کار اور مصلح اور بانیٔ دائرہ میر مومن کے حالات زندگی اور علمی و رفاہی اور سیاسی کارناموں کا مفصل تذکرہ ہے جس کو جناب ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ صدر شعبہ اُردو جامعہ عثمانیہ نے مرتب کرکے ادارہ کی طرف سے شائع کیا ہے۔ یہ ضخیم کتاب (۳۰۰) سے زیادہ صفحات اور (۴۳) عکسی تصاویر پر مشتمل ہے۔ دکن کی علمی و سیاسی تاریخ سے دلچسپی رکھنے والے حیدرآباد کے اس سابق وزیر اعظم کے کارناموں کے مطالعہ سے مفید معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔

کتابت طباعت دیدہ زیب قیمت مجلد عہ

**ملنے کا پتہ:۔** سب رس کتاب گھر خیرت آباد حیدرآباد دکن

